اُس آنند نے بھگوان کو جو کُل چراچر میں مقناطیسی طاقت بخش رہا ہے۔ اور جسکے آنند کی جھلک سے گل و غنچہ لہلہا رہے ہیں۔ اور ہمالہ جیسی عظیم چٹانوں پر سبزہ و گلزار دکھائی دیتا ہے۔ اور اہلِ فقرا و عارف و گیانی۔ مہاپرش دُھونی رمائے ہوئے نشۂ حقیقت میں چور اور مستی معرفت میں مخمور ہو کر "اہم برہماسمی" و "اناالحق" و "دانشہ ہو" کے نعرے بلند کر رہے ہیں ساور طالبانِ طریقت و سالکانِ حقیقت کو جگا رہے ہیں۔ اور اسی کی چنگاری سے یہ نسخہ حقیقت جگمگا رہا ہے۔ پس اُس پورن برہم پرش کو بار بار اپنی ذات سمجھ کر نمسکار کرتا ہوں۔ چونکہ اس جہان ناپیدا کنار میں ہزار ہا کتب حقیقی و مقدس وید و یدانت قرآن۔ انجیل۔ توریت۔ زبور۔ کے علاوہ۔ ہمیشہ گیان۔ دھیان۔ یوگ۔ سمادھی۔ اور معرفت کے نسخے چھپے ہیں۔ اور چھپ رہے ہیں۔ کہ جو طالبِ شاہراہ حقیقت۔ و سالکان معرفت۔ و عاشقان و عارفان۔ و تارکان کے سفر جسمانی تسکین و راحت و سرور و جمعیت۔ آزادی سے طے کرنے میں روشنی کا کام دینے والے ہیں اس خیال سے تو آیندہ کو قلم اٹھانے کی گنجایش نہیں ہے۔ لیکن اِس امر کو مدِنظر رکھکر کہ "بیکار مباش کچھ کیا کر" کیونکہ سری بھگوان نے بھی گیتا میں کہا ہے۔ کہ مجھے گو کسی کام کے کرنے کی ضرورت نہیں ہے۔ پھر بھی میں کام کرتا ہی رہتا ہوں۔ دیکھو ادھیائے سوم منتر ۲۲۔ سری بھگوت گیتا

پھر بھی اے ارجن میں اپنا فرض کرتا ہوں ادا
عالم فانی سے گو مجھکو برّیت ہے سدا

اور ادھیائے دوم منتر ۴۶ میں یہی فرمایا ہے کہ برہم کے جاننے والے عارف کا ویدوں سے اتناہی مطلب باقی رہتا ہے کہ جتنا بے پیاس انسان کا کنوئیں۔ تالاب و دریا وغیرہ مقامات آبی سے۔
مطلب چاہ و چشمے کا جو رفع تشنگی سارے ویدوں سے ویدوں کا ثمر ہے علم و کیف باطنی انسان جس کام کو کنوئیں سے لیتا ہے۔ گو چاہ سے زیادہ کام تالاب دے سکتا ہے۔ کیونکہ تالاب سے تیرنے کا

Brihmnest Paramhans Phalahari Shri Swami MUKT ANAND SARSWATI, Rikhikesh.

ALIAS
Ch. RAGHUNATH SAHAI Retired Dy. Magistrate Irrigation Branch U P.

Only Picture

